

# سفرِ نورِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

## من البدایۃ الی النہایۃ

11.962

مصنف
ابو حمزہ مفتی ظفر جبار چشتی

عماد بک سنٹر لاہور

# سفرِ نورِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

## من البدایۃ الی النہایۃ

مُصنّف

ابوحمزہ مُفتی ظفر جبّار چشتی

عماد بک سنٹر اُردو بازار لاہور

98199

کتاب ——— سفرِ نورِ نبی ﷺ

مصنف ——— ابو حمزہ مفتی ظفر جبار چشتی

نظرِ ثانی ——— ممتاز مذہبی سکالرز علامہ سجاد حسین چشتی

سرورق ——— اے ایف ایس ایڈورٹائزر وغیرہ
0345-4653373

کمپوزنگ ——— وارڈز میکر

پروف ریڈنگ ——— حافظ عبدالجمال ناصر۔ قاری محمد عادل ولیجہ

بار اوّل ——— فروری 2010ء / ربیع اوّل 1431ھ

تعداد ——— گیارہ سو

مطبع ——— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور

قیمت ——— -/150 روپے

ملنے کے پتے

شبیر برادرز
زبیدہ سنٹر ۴۰۔ اردو بازار لاہور
فون: 042-37246006

ریاض الایمان پبلی کیشنز
حسنین آباد، لاہور کینٹ

# انتساب

میں اپنی اس کاوش کو اپنے پیر ومرشد پیکر صبر ورضا،

سید اہل وفا، قائد اہل سنت، مفکر اسلام مفسر قرآن، شیخ الحدیث،

حضرت علامہ **پیر سید ریاض حسین شاہ** مدظلہ

مرکزی ناظم اعلیٰ جماعت اہل سنت پاکستان

ڈائریکٹر ادارہ تعلیمات اسلامیہ پاکستان (راولپنڈی)

کے نام کرتا ہوں

# انتساب

اپنے والد ماجد عظیم روحانی شخصیت عاشقِ رسول

راسخ عقیدہ اہلسنّت' صاحب درد صاحب الرائے

حضرت میاں شیر محمد چشتی رحمۃ اللہ علیہ

کی نذر کرتا ہوں

# ترتیب

# تقدیم

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

خلقت مبرا من کل عیب

سید عالم، محسن اعظم، نبی مکرم، رسول معظم جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے ہر قسم کے عیب ونقص روحانی وجسمانی سے مبرا ومنزہ تخلیق فرمایا، جب عیب ونقص کا وجود تک مفقود تھا۔ آپ کا ہر نسب اور ہر نسبت طیب وطاہر، مزکی اور پاکیزہ تر، جیسے ہر رسول اور ہر نبی علیہم السلام کے والدین کریمین ویسے ہی آپ کے والدین ماجدین کریمین بھی اطیب واطہر، مومن ومسلم ہیں۔

حضرت آدم وحوا علیہما السلام تو ید قدرت سے بنائے گئے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مثال آدم قرار دیا گیا جبکہ ان کی والدہ ماجدہ حضرت مریم علیہا السلام کی پاکدامنی کے اعلان کیلئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مہد مادر میں ہی گویائی کی ایسی قوت عطا فرمائی کہ اپنی عبدیت ونبوت اور کتاب کے ملنے کا بھی اعلان فرمایا۔ معصومیت کی شہادت نے معترضین کے منہ بند اور حضرت مریم علیہا السلام کی عصمت وعفت اور پاکدامنی کو چار چاند لگا دیئے اور اس زمانے کی تمام عورتوں پر فضیلت سے ممتاز فرمایا اور جس ذات اقدس کیلئے انبیاء ورسل منتظر رہے، حضرت خلیل اللہ علیہ السلام دعائیں مانگتے رہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بشارتیں دیتے رہے اور جن کی والدہ ماجدہ مقدس، معطرہ، مطہرہ سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا خوابوں

میں نظارہ کرتی رہیں۔ جب مختار کل کا ظہور ہوا تو پکار اٹھیں

خرج مني نور واضاء ت لي منه قصور الشام (مشکوٰۃ شریف)

میرے بطن اطہر سے نور نے ظہور فرمایا اور شام کے محلات میرے
لئے روشن ہو گئے۔

حضرت عبدالمطلب کے دریافت کرنے پر سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: جب میرے فرزند ارجمند پیدا ہوئے تو فوری طور پر جبین اقدس کو زمیں پر رکھا اور سجدے میں چلے گئے۔ جب سر انور کو اٹھایا تو شہادت کی انگلی بلند کرتے ہوئے فیقول بلسان فصیح لا الہ الا اللّٰہ انی رسول اللّٰہ۔ اس کلمۂ شہادت کی اولین شہادت تو آپ کی والدہ ماجدہ سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا دے رہی ہیں۔ کیا یہ شہادت آپ کے ایمان و اسلام کیلئے کافی نہیں۔ صاحبان عشق و محبت و حاملان عقل و دانش کیلئے تو یہ بات سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کے ایمان و ایقان پر مہر تصدیق ثبت کر رہی ہے کہ لوگو! تم تو بعد از بعثت ایمان و اسلام کی دولت سے سرفرازی حاصل کرو گے۔ میں تو قبل از بعثت بعد از ولادت فوراً ایمان و اسلام کی نعمت عظمیٰ کو حاصل کر رہی ہوں۔

ذرا اس آیت کریمہ سے استفادہ کریں۔

هُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُكُمْ فِی الْاَرْحَامِ كَیْفَ یَشَآءُ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۝

رب العزت جسے چاہتا ہے تمہاری صورتیں رحموں میں بناتا ہے اور اس پر بھی لوگوں کے سر تسلیم سے خم ہیں مگر حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو آپ کے ارشاد پر شہرہ آفاق اشعار پیش کیے۔

واحسن منك لم ترقط عيني

واجمل منك لم تلد النساء

خلقت مبرًا من كل عيب

كانك قد خلقت كما تشاء

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ جیسا حسین کسی آنکھ نے نہیں دیکھا

اور آپ جیسا جمیل کسی ماں نے جنا ہی نہیں۔

آپ کو اللہ تعالیٰ نے ہر قسم کے عیب سے مبرا تخلیق فرمایا۔

گویا کہ جیسے آپ کی چاہت ہوسکتی تھی ویسے ہی آپ کی تخلیق فرمائی۔

حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے ان اشعار کے ذریعے آپ کے والدین کریمین کو ہر عیب ونقص سے طیب و طاہر ہونے کا اظہار فرمایا۔ اگر کوئی بدبخت، بدنصیب پھر بھی ان ذوات قدسیہ پر بدگمانی رکھتا ہے تو اسے اپنے ایمان کی خیر منانی چاہیے۔

انا ابن ذبیحین

سید عالم، مخبر صادق صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں دو ذبیحوں کا بیٹا ہوں۔

ایک حضرت سیدنا اسماعیل علیہ السلام اور دوسرے حضرت سیدنا عبداللہ ابن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ۔ گویا کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کا نام نامی واضح فرما کر اس بات کو مؤکد فرمایا جیسے حضرت اسماعیل علیہ السلام کے صاحب ایمان ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں ویسے ہی میرے والد ماجد حضرت سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ کے صاحب ایمان ہونے میں بھی کوئی شک وشبہ نہیں۔ ایک جلیل القدر نبی ہیں تو دوسرے عظیم المرتبت ولی ہیں۔ نہ نبی بغیر ایمان کے ہوتا ہے اور نہ ہی کوئی ولی بلا ایمان۔

قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم۔ انا ابن العواتك من سلیم (سیرت حلبیہ)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں بنو سلیم کی عواتک کا فرزند ہوں۔ قبیلہ بنی سلیم کی تین خوش نصیب بچیوں (خواتین) کو یہ اعزاز حاصل ہوا کہ انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دودھ پلانے کا شرف پایا۔ حسن اتفاق کہ ان میں ہر ایک کا نام عاتکہ تھا جس کی جمع عواتک ہے۔

شمول الاسلام میں امام احمد رضا خاں فاضل بریلی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ یہ تینوں بچیاں قریب البلوغ تھیں۔ انہوں نے جیسے ہی آپ کی طفولیت میں زیارت کی تو تینوں کی چھاتیوں میں دودھ اتر آیا اور جوش محبت میں باری باری تینوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو دودھ پلانے کا شرف حاصل کیا جس کی برکت سے بعداز بعثت مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء ایمان کی دولت سے بہرہ مند ہوئیں۔

اب ذرا غور فرمائیے جس کے بطن اطہر میں آپ نو ماہ تک جلوہ افروز رہے اور بعد از ولادت اپنی والدہ ماجدہ سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کے شیر مبارک کو بھی نوش فرماتے رہے اس ہستی مقدسہ کے ایمان پر زبان وقلم کے تیر برسائے جا رہے ہیں۔ ابھی بھی وقت ہے اپنے غلط عقیدے اور نظریے سے تائب ہو جائیے ورنہ کل روز حشر پچھتاوے کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوگا

آج لے ان کی پناہ اور آج مدد مانگ ان سے
کل نہ مانیں گے قیامت میں اگر مان گیا

اس مسئلہ پر دلائل و براہین سے مرصع تصنیف لطیف سفر نورِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پیش نظر ہے۔ جسے حضرت علامہ مولانا مفتی ظفر جبار صاحب چشتی زید مجدہ نے بڑی عرق ریزی، محنت اور محبت سے مرتب فرمایا ہے۔ انداز تحریر دلپذیر اور

ایمان افروز ہے۔ اس سلسلہ میں اکابر اسلام نے نہایت محققانہ کتابیں لکھیں اور رحمۃ للعالمین خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا وخوشنودی کے حصول میں آپ کے والدین کریمین رضی اللہ عنہما کے حضور عقیدت ومحبت کے نذرانے پیش کرتے ہوئے اُمت محمدیہ علیہ التحیۃ والثناء کی خوب خوب رہنمائی فرمائی۔

مولانا موصوف نے بھی انہیں انعام یافتہ اسلاف کے نقوش جمیل کو سامع رکھتے ہوئے یہ ایمان افروز روح پرور تصنیف منیف کو قلمبند کرنے کی سعادت عظمیٰ حاصل کی ہے۔

دعا ہے اللہ تعالیٰ جل وعلیٰ بجاہ حبیبہ الاعلیٰ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم

قبولیت سے بہرہ مند فرمائے اور انہیں مزید قلمی کارنامے سرانجام دینے کی توفیق رفیق مرحمت فرمائے۔ آمین ثم آمین

دعا گو، دعا جو: محمد منشا تابش قصوری

مرید کے

مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور (پاکستان)

۲۰ صفر المظفر ۱۴۳۱ھ (الجمعۃ المبارکہ)

۵ فروری ۲۰۱۰ء

# تقریظ

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ و نصلی و نسلم علٰی رسولہ الکریم

اما بعد !

تمام تر خوبیاں اس اللہ پاک کے لیے جس نے اُمت محمدیہ کو باعمل علماء کے ساتھ مخصوص فرمایا اور انہیں عام لوگوں کے لیے مرجع قرار دیا اور شریعت مقدسہ پر گمراہ اور اِس کے دشمنوں کے لگاتار حملوں کے خلاف محافظ ن کر کھڑے ہوئے اور انہیں شریعت پاک کی حفاظت کھرے کھوٹے کی پرکھ کرنے کی ذمہ داریاں سونپی۔

عزیز محترم مولانا ظفر جبار چشتی صاحب کی کتاب ''سفر نور نبی صلی اللہ علیہ وسلم'' کو بعض مقامات سے ملاحظہ کیا جس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب شریف، والدین کریمین رضی اللہ عنہما کے ایمان سے متعلق دلائل قائم کئے گئے ہیں۔

اور حقیقت یہ ہے کہ حضرت فاضل علامہ قیمتی محنت اور اس عظیم مجموعہ کی تالیف اور تکمیل پر کی گئی ان تھک محنت لائق صد شکر اور احسان ہے اور حق تو یہ ہے کہ یوں کہا جائے کہ ان کی کتابیں دینی علوم کا خزانہ ہیں اور اِن سے مقصد کا حاصل کرنا ہر اس شخص کے لیے بہت آسان کر دیا گیا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے دین حنیف کی معرفت آسان کر دی ہو اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتِ پاک کا سمجھنا

سہل کر دیا ہو۔

میں نے مصنف موصوف کی شخصیت میں عظیم ہمت اور گہرا اخلاص پایا جس کا ثبوت اِن کی اس تصنیف کے بارے میں لگاتار شب بیداری اور اِن تھک محنت سے ملتا ہے۔

مفتی ظفر جبار صاحب ایک سلجھے ہوئے اہل علم ہیں۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی اس کاوش کو قبول فرمائے اور اسے اُمت مسلمہ کیلئے فائدہ مند بنائے۔ (آمین)

اور اہل علم کو اس سے استفادہ کی توفیق بخشے۔ آمین۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیرِ خلقہٖ سیدنا محمد وعلیٰ وآلہ وصحبہٖ اجمعین

ڈاکٹر مفتی غلام سرور قادری بخاری

جامعہ رضویہ وخانقاہ قادریہ نوریہ

ماڈل ٹاؤن لاہور

۲ فروری ۲۰۱۰ء

# تقریظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری نبی امام الانبیاء سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو اوصاف جمیلہ اور اخلاق عظیمہ حمیدہ سے موصوف فرمایا اور آپ کے حسب نسب کو عالی اور طیب و طاہر بنایا۔

حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر آپ کے والدین کریمین حضرت عبداللہ اور حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا تک تمام پشتیں اور ارحام ہر قسم کی آلائشوں سے پاک تھے۔ آپ کے والدین طیبین زمانۂ فطرت میں توحید خداوندی ایسے اہم عقیدہ کی دولت سے مالا مال رہے اور اعلان نبوت سے پہلے دنیا سے پردہ فرما گئے۔ رسول کرم صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین کے ایمان سے متعلق اکابر مفسرین، محدثین اور علماء کرام نے ایمان افروز خیالات قلمبند فرمائے اور اس عنوان سے ان کی قیمتی تصانیف اُمت مسلمہ کی راہنمائی میں نمایاں کردار کی حامل ہیں۔

حضرت علامہ مفتی ظفر جبار چشتی فاضل نوجوان ہیں۔ دینی، مسلکی اور ملی درد سے موجزن دل اور متحرک شخصیت کے مالک ہیں۔ انہیں بولنے کا سلیقہ بھی ہے اور لکھنے کا ڈھنگ بھی۔ انہوں نے اپنے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین کریمین کے ایمان کے حوالے سے نہایت محقق اور مدلل کتاب تحریر فرما کر اپنے آپ کو ان اکابر شخصیات کی صف میں شامل کیا اور اس کتاب مستطاب کو اپنے لئے

ذخیرہ آخرت بنایا۔ راقم نے چیدہ چیدہ مقامات سے کتاب کو دیکھنے سے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ علامہ موصوف کو اللہ تعالیٰ نے تحقیق کی صلاحیتوں سے بہرہ ور فرمایا ہے۔

امید ہے کہ آپ اس میدان میں اپنی کاوشوں کا لوہا منوانے میں کامیابی سے ہمکنار ہوں گے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ خالق کائنات علامہ ظفر جبار چشتی مدظلہ کی اس عظیم اور جذبۂ ایمانی سے بھرپور کاوش کو شرف قبولیت عطا فرما کر اُمت مسلمہ کے استفادہ کا اہم ذریعہ بنائے۔ آمین بجاہ نبی الکریم علیہ التحیۃ والتسلیم۔

مفتی محمد صدیق ہزاروی سعیدی ازہری

ممبر اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان

واستاذ الحدیث جامعہ ہجویریہ مرکز معارف اولیاء

دربار حضرت داتا گنج بخشؒ لاہور

۱۷ صفر المظفر ۱۴۳۱ھ

۲ فروری ۲۰۱۰ء

بروز منگل

# تقریظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر تیری وجہ سے اللہ تعالیٰ کسی ایک شخص کو ہدایت فرما دے تو یہ تیرے حق میں سرخ رنگ کے جانوروں کے حاصل ہونے سے کہیں بہتر ہے۔

یہ کتاب عالم نبیل، فاضل جلیل ممتاز مذہبی سکالرز علامہ مفتی ظفر جبار چشتی کی سعی مقبول ومشکور ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام آباؤ اجداد اور امہات کا موحد اور ناجی ہونا اہل سنت کا تحقیقی اور معتمد موقف ہے۔

فاضل مصنف نے اس مسئلہ پر دلائل کے انبار لگا دیے ہیں۔ پیش آمدہ شبہات واہیہ اور اِن کے ازالہ کافیہ کا عمدہ بیان کیا ہے۔ مصنف نے ثابت کیا ہے کہ نبی کریم علیہ السلام کا نور منور معطر ہر دور میں پاک پشتوں اور پاک رحموں میں منتقل ہوتا رہا۔ ہر دہر میں بہتر اور منتخب لوگوں کے ذریعہ ظہور سے قریب ہوتا رہا ہر واسطہ میں نکاح اسلام سے ہی اس عظیم نور کا مقدس سفر جاری رہا۔ اس وجہ سے مصنف نے اِس کتاب کا نام سفر نور نبی صلی اللہ علیہ وسلم رکھا ہے۔

ماشاء اللہ فاضل مصنف نے نوعمری میں ہی پختگی اور شستہ تحریر و تحقیق کرتے ہوئے متعدد کتابیں تحریر کی ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ جس شخص نے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' ان کے والدین کریمین' اولاد پاک' اہل بیت اطہار' صحابہ کرام' ازواج پاک کے بارے میں اچھی گفتگو کا انداز اختیار کیا وہ شخص نفاق سے بچ گیا۔ زیرنظر کتاب لکھنے پر بلاشبہ ہدیہ تبریک واستحسان کے مستحق ہیں۔ دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کے صدقے ان کے علم' عمر' عمل' عزت' شہرت' تقویٰ وطہارت میں برکت عطا فرمائے۔

اللہ کرے زورِ بیاں اور زیادہ

مفتی محمد لطف اللہ نوری

مرکزی دارالعلوم

جامعہ حنفیہ فریدیہ۔ بصیرپور

(اوکاڑہ)

# تقریظ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

نحمدہ و نصلی علیہ رسولہ الکریم

حمد و ثناء کے بعد خدائے بزرگ و برتر جل و علا نے بنی نوع انسان پر یہ احسان عظیم فرمایا کہ ان میں اپنے پیارے محبوب سید الانبیا حضرت محمد مصطفیٰ علیہ التحیۃ و الثناء کو مبعوث فرمایا اور آپ کو اپنی ساری مخلوق میں مقام و مرتبہ اور حسب نسب کے لحاظ سے افضل و اعلیٰ بنایا۔

میں نے زیر نظر کتاب ''سفرِ نور نبی صلی اللہ علیہ وسلم (جو فاضل نوجوان حضرت ابوحمزہ مفتی ظفر جبار چشتی کی تصنیف ہے) کا اوّل سے آخر تک بغور مطالعہ کیا۔ اس موضوع پر اس کتاب کو نہایت ہی معتبر و مستند اور نہایت ہی عظیم پایا۔ ربّ ذوالجلال کا یہ عظیم احسان ہے کہ مصنف کو اس موضوع پر نہایت ہی تحقیقی کتاب لکھنے کی ہمت عطا فرمائی۔ علماء کرام کے لئے اس کتاب کا مطالعہ نہایت ہی ضروری ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ مصنف کے علم و عمل میں برکت دے اور ان کی تصنیفات کو مقبول خاص و عام بنائے۔ مصنف کی یہ بلند پایہ تصنیف روایات و حکایات کی تصویر نہیں بلکہ اس موضوع پر ایسی جامع اور مکمل کتاب ہے جس کے مطالعہ کے بعد کسی اور کتاب کی ضرورت نہیں رہتی۔ میں وثوق سے کہتا ہوں کہ زیرِ نظر کتاب کو پڑھ کر ہر شخص اپنا ظرف تمنا لبریز کر لے گا۔

خدائے قدوس کا بے انتہا شکر و احسان ہے کہ فاضل مصنف نے کتاب ہذا

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط

الحمد لله ربّ العلمين۔ خالق السموات و الارضين الذی خلق نور حبيبيه قبل جميع المخلوقين ثم اودعه في اصلاب الانبياء والساجدين و بينه بقوله: وتقلبك في الساجدين۔ والصلوه والسلام على سيد الانبياء و المرسلين۔ الذی ارسل بالمؤمنين رؤف الرحيم۔ خير الخليقه وانكايا حسبا ونسهافي العالمين۔ وتنقل نوره من ارحام الطاهرات و اصلاب الظاهرين و علٰی اٰلہٖ و اصحابه وابائه الى يوم الدين، بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ قد قال اللّٰه تعالیٰ: لقد جاءكم رسول من انفسكم عزيز عليه ماعنتم حريصٌ عليكم بالمؤمنين رؤف الرحيم۔ نهي سری: سيد، شريف، سخي، قدره علي، وبرهانه جلي: افضل الخلق اماوا باوا انكا بم حسبا و نسبا خلق اللّٰه لاجله الكونين واقربه من كل مومن الاولين والاخرين، وجعله نهي الانبياء وادم منجدل في طينة وكتب اسمه على العرش اعلاما بمرتبة عنده و فضيلته، وتوسل به ادم فتاب عليه واخمره انه لو لاه ما خلقه وناهيك بها مزيد لديه

جو اس کتاب کو پڑھ کر مسرور ہو وہ مجھ فقیر کے حق میں دنیا و آخرت کی بھلائی کے لئے ضرور دعا فرمائے۔ اس کتاب میں نبی کریم ﷺ کا نسب مبارک حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے حضرت آدم علیہ السلام تک بیان کیا ہے اور دلائل سے یہ ثابت کیا ہے کہ آپ ﷺ کے تمام آباء کرام مومن، مؤحد تھے اور اپنی استطاعت کے مطابق آپ کے نسب مبارک کی پوری تفصیل ذکر کر دی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس کتاب کو شرف قبولیت عطا فرمائے، آمین۔

پیکرِ نسیان

ابوحمزہ ظفر جبار چشتی

# رسول اللہ ﷺ کے نسب نامہ مبارک کی فضیلت

حضور اکرم ﷺ کا نسب نامہ مبارک تمام نسبوں سے اعلیٰ و افضل اور نہایت ہی پاکیزہ ہے۔ آپ کے آباؤ اجداد سب مومن، موحد، متقی پرہیزگار اور اللہ تعالیٰ کے محبوب تھے۔ چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

آیت نمبر 1:

اَلَّذِیْ یَرٰىكَ حِیْنَ تَقُوْمُ وَ تَقَلُّبَكَ فِی السّٰجِدِیْنَ (الشعراء آیت 219)

"جو تمہیں دیکھتا ہے جب تم کھڑے ہوتے ہو اور نمازیوں میں تمہارے دورے کو۔"

یعنی جب آپ کا نور حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عبداللہ تک پاک پشتوں میں پاک شکموں میں گردش کرتا رہا تھا۔ ہم دیکھتے تھے، اس سے معلوم ہوا کہ حضور کے تمام آباؤ اجداد مومن، موحد، حق تعالیٰ کے عابد تھے۔ ان میں کوئی کافر، فاسق نہ تھا۔ (نور العرفان)

بعض مفسرین نے فرمایا اس آیت میں ساجدین سے مراد مومنین ہیں اور معنی یہ ہیں کہ زمانہ حضرت آدم و حوا علیہما السلام سے لے کر حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ و آمنہ سلام اللہ علیہا تک مومنین کی اصلاب و ارحام میں آپ کے دورے کو ملاحظہ فرماتا ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ آپ کے تمام اصول آباء و اجداد حضرت آدم علیہ السلام تک سب

کے سب مومن ہیں۔ (خزائن العرفان)

اس آیت کی تفسیر کرتے ہوئے امام جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ تفسیر در منثور جلد ۵ صفحہ ۹۸ میں، اور علامہ محمد بن علی محمد الشوکانی متوفی ۱۲۵۰ھ فتح القدیر جلد ۴ صفحہ ۱۲۲ میں اور علامہ علاؤ الدین علی بن محمد بن ابراہیم البغدادی الخازن متوفی ۷۰۵ھ، لباب التاویل جلد ۵ صفحہ ۱۲۹ اور امام ابو محمد الحسین بن مسعود الفراء البغوی متوفی ۵۱۶ھ معالم التنزیل جلد ۵ صفحہ ۱۲۹ میں، بروایت حضرت عطا اور امام ابوالفرج جمال الدین عبدالرحمٰن بن علی بن محمد الجوزی القرشی البغدادی متوفی ۵۹۷ھ زاد المسیر جلد ۶ صفحہ ۱۴۸ میں بروایت حضرت عکرمہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے اور امام ابوعبداللہ محمد بن احمد الانصاری القرطبی متوفی ۶۷۱ھ احکام القرآن جلد ۱۳ صفحہ ۱۴۴ میں سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کرتے ہیں: کہ آپ نے فرمایا اس آیت کا معنی یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مومنین کی اصلاب میں رہے یہاں تک کہ آپ نبی مبعوث ہوئے۔

قال السیوطی اخرج ابن ابی حاتم وابن مردویه و ابو نعیم فی الدلائل عن ابن عباس فی قوله و تقلبك فی الساجدین، قال مازال النبی صلی اللّٰه علیه وسلم یتقلب فی اصلاب الانبیاء حتی ولدته امه: (وقال الشوکانی) اخرج ابن ابی عمر العدنی فی مسنده والبزار وابن ابی حاتم والطبرانی وابن مردویه، وابو نعیم فی الدلائل عن ابن عباس قال: من نبی الی نبی حتی اخرجت نبیا:

امام سیوطی کی عبارت یہ ہے: امام ابن ابی حاتم اور ابن مردویہ اور امام ابونعیم نے دلائل النبوۃ میں اللہ تعالیٰ کے فرمان "وَتَقَلُّبَكَ فِي السّٰجِدِيْنَ" کی

تفسیر میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ آپ نے فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم انبیاء (اور اہل ایمان) کی پشتوں میں گردش کرتے رہے یہاں تک کہ آپ کو آپ کی والدہ سیّدہ آمنہ رضی اللہ عنہا نے جنم دیا۔ (شوکانی کی عبارت یہ ہے) ابن ابی عمر العدنی نے اپنی مسند میں اور امام بزار، ابن ابی حاتم اور امام طبرانی ابن مردویہ اور امام ابونعیم نے دلائل میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یوں ہی روایت کی ہے،

وقال ابن کثیر: روی البزار: وابن ابی حاتم من طریقین عن ابن عباس انه قال فی هذه الایه یعنی تقلبه من صلب نبی الی صلب نبی حتی اخرجه نبیا:

وقال القرطبی عن ابن عباس: ای فی اصلاب الانبیاء آدم و نوح ابراهیم حتی اخرجه نبیا:

ابن کثیر کہتے ہیں امام بزار اور ابن ابی حاتم نے سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ سے اس حدیث کو دوسندوں سے روایت کیا ہے (امام قرطبی کہتے ہیں)

سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا:

آدم، نوح، حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پشتوں میں رہے یہاں تک کہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے نبی مبعوث فرمایا۔

اور علامہ سلیمان الجمل فتوحات الٰہیہ میں، اور علامہ احمد صاوی المالکی حاشیہ جلالین میں اس آیت کے تحت لکھتے ہیں:

والمراد بالساجدین المؤمنین: و المعنی یراك متقلبا فی اصلاب وارحام المؤمنین من لدن آدم و حواء الی عبدالله وامنه، فجمیع اصوله رجالا و نساءً مومنون

(لجمل جلد 3 صفحہ 296 وصاوی جلد 3 صفحہ 184)

## ایک سوال اور اس کا جواب

اگر یہ کہا جائے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے باپ آزر کافر تھے لہٰذا یہ کہنا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے آباء، سب کے سب مومن تھے، درست نہیں، اس کے دو جواب ہیں۔

ایک یہ ہے کہ آزر سیدنا ابراہیم علیہ السلام کے باپ نہیں بلکہ چچا ہیں عربی زبان میں چچا اور دادا کو بھی "اب" یعنی باپ کہا جاتا ہے۔ قرآن کریم میں اس کے شواہد موجود ہیں۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام تارخ ہے، اور وہ مومن، موحد تھے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ اگر مان بھی لیا جائے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد آزر ہی تھے تو پھر ہمارے قول کا مطلب یہ ہے کہ "جب تک نور محمدی ان کی صلب میں جلوہ گر رہا، تب تک وہ موحد تھے۔ اس طرح جس کی پشت میں نور محمدی جلوہ فرما ہوا تب تک وہ موحد، مومن رہے۔ لہٰذا اگر ان میں سے کسی سے کفر و شرک کا صدور ہوا تو وہ انتقال نور محمدی کے بعد ہوا۔ (صاوی علی الجلالین جلد 3 صفحہ 184) اس جواب کو علامہ سلیمان الجمل نے احسن جواب قرار دیا ہے۔ (فتوحات الٰہیہ ج3 ص296)

قاضی ثناء اللہ مظہری متوفی 1225ھ بروایت عطا سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا قول مذکور رقم کرنے کے بعد رقم طراز ہیں:

لکن فی هذا التاویل لیس کمال المدح کا شتراك قریش بل جمیع الناس فیه بل الاولی ان یقال المراد منه تقلبك من اصلاب الظاهرین الساجدین لله الیه ارحام الطاهرات الساجدات و من ارحام الساجدات الی اصلاب الطاهرین امی الموحدین والموحدات حتی یدل علی ان

آبا۔ النبی ﷺ کلهم کانوا مومنین: کذا قال السیوطی:
وقال الحافظ شمس الدین بن ناصر الدین الدمشقی: ؏
وینقل احد دورا عظیما: تلالافی وجوه الساجدین: یقلب
فیهم قرنا فقرنا: الی ان جاء خیر المرسلین و مما یؤید
هذا التاویل مارواه البخاری فی الصحیح عنه ﷺ قال
بعثت من خیر قرون بنی آدم قرنا فقرنا حتی بعثت من
القرن الذی کلمت فیه: وروی مسلم من حدیث واثله بن
الاسقع قوله ﷺ ان الله اصطفی من ولد ابراهیم اسمعیل
واصطفی من بنی اسماعیل بنی کنانه قریشا واصطفی من
قریش بنی هاشم واصطفائی من بنی هاشم وروی البیهقی
فی دلائل النبوه من حدیث انس قال ما افترق الناس
فرقتین الاجعلنی الله من خیره فاخر جت من ابوی ولم
یعمنی شیء من عهد الجاهلیه خرجت من نکاح لم
اخرج من سفاح من لدن آدم حتی انتهیت الی ابی وامی
فانا خیر کم نفسا و خیر کم ابا:

”لیکن اس تاویل میں کمال مدح نہیں کیونکہ اس میں قریش بلکہ تمام لوگ شریک ہیں بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ پاک لوگوں، اللہ کے حضور عابدوں کی پشتوں سے پاک عورتوں، اللہ کے حضور سجدہ کرنے والیوں کے بطنوں کی طرف اور عابد عورتوں کے رحموں سے پاک پشتوں کی جانب یعنی موحدین اور مواحدات کی طرف منتقل ہوتے رہے تاکہ اس سے یہ ثابت ہو کہ نبی کریم ﷺ کے تمام آباء مومنین تھے۔

امام سیوطی نے ایسے ہی فرمایا ہے اور امام حافظ شمس الدین دمشقی نے فرمایا:
وہ عظیم نور (ہر ایک طرف) منتقل ہوتا رہا اور اللہ کے حضور سجدہ کرنے والوں کے چہروں میں چمکتا رہا اور ہر دور میں ان کی پشتوں میں دورے کرتا رہا۔ یہاں تک کہ وہ سید المرسلین تشریف لائے اور اس تاویل کی تائید وہ حدیث کرتی ہے جو امام بخاری نے اپنی صحیح میں روایت کی کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا میں بنی آدم کے خیر القرون میں مبعوث ہوا میں ہر زمانہ میں منتقل ہوتا رہا یہاں تک کہ میں اس زمانہ میں مبعوث ہوا جس میں اب ہوں اور وہ حدیث جو امام مسلم نے (اپنی صحیح میں) حضرت واثلہ بن الاسقع سے روایت کی کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کی اولاد سے اسماعیل علیہ السلام کو چنا، اور اسماعیل علیہ السلام کی اولاد سے بنی کنانہ کو چنا اور بنی کنانہ سے قریش کو چنا اور قریش سے بنی ہاشم کو چنا اور بنی ہاشم سے مجھے چنا۔

اور وہ حدیث جو امام بیہقی نے دلائل النبوہ میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ جب لوگ دو گروہ ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے ان کے بہتر گروہ میں رکھا۔ پس میں اپنے والدین کے بطن سے پیدا ہوا اور مجھے زمانہ جاہلیت کی کوئی چیز نہیں پہنچی۔ میں نکاح سے پیدا ہوا ہوں، زنا سے پیدا نہیں ہوا۔ آدم علیہ السلام کے زمانہ سے لے کر اپنے والدین حضرت عبداللہ وسیدہ آمنہ رضی اللہ عنہما تک، پس میں اپنی ذات اور نسب کے لحاظ سے تم سب سے افضل ہوں۔ (تفسیر مظہری جلد 7 صفحہ 89-90)

اس احادیث سے روز روشن کی طرح عیاں ہوا کہ آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عبداللہ تک اور حضرت حواء سے لے کر سیدہ آمنہ تک نبی کریم رؤف الرحیم کے تمام آباؤ و امہات مومنین تھے اور وہ دین اسلام پر تھے ان میں سے کوئی بھی فاسق و فاجر نہ تھا۔

## ایک اور سوال اور اس کا جواب

یہاں یہ سوال ہوسکتا ہے کہ آیت مذکورہ سے نبی کریم رؤف الرحیم کے آباء کے مومن ہونے پر استدلال درست نہیں۔ ایمان آباء پر اس آیت سے استدلال روافض نے کیا، اور یہ انہیں کا مذہب ہے۔ چنانچہ امام فخر الدین رازی مفاتیح الغیب میں اور علامہ اسماعیل حقی روح البیان میں اس آیت کے تحت لکھتے ہیں:

واستدل بها الرافضه على ان آباء النبي صلى الله عليه وسلم كانو مومنين.

یعنی اس آیت سے روافض نے نبی کریم ﷺ کے تمام آباء کے مومنین ہونے پر استدلال کیا ہے۔ (روح البیان جلد 6 صفحہ 313، مفاتیح الغیب زیر آیت مذکورہ)

## جواب

اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اہل سنت نے اس آیت سے ایمان آباء کرام پر استدلال نہیں کیا اور ہم نے تفصیل سے ذکر کر دیا ہے کہ ائمہ اہل سنت نے بلکہ اکثر اہل سنت نے اس آیت سے نبی کریم ﷺ کے آباء کرام کے مومن ہونے پر استدلال کیا ہے۔

چنانچہ امام ابوالفضل شہاب الدین السید محمود الآلوسی البغدادی متوفی 1270ھ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

واستدل بالايه على ايمان ابويه صلى الله عليه وسلم كما ذهب اليه كثير من اجله اهل السنه: وانا اخشى الكفر على من يقول فيهما رضى الله عنهم على رغم انف على القارى واضرابه قالوا بضد ذلك.

یعنی اس آیت سے نبی کریم ﷺ کے والدین کے مومن ہونے پر استدلال کیا گیا ہے جیسا کہ اجلہ اہل سنت میں سے بہت سے ائمہ کا یہ مذہب ہے اور مجھے اس شخص کے متعلق کفر کا اندیشہ ہے جو نبی کریم ﷺ کے والدین کے بارے میں چہ مگوئیاں کرتا ہے۔ ملا علی قاری اور اس کے ہم خیال لوگوں کی ناک خاک آلود ہو کہ وہ اس کے برعکس کہتے ہیں۔ (روح المعانی جلد 19 صفحہ 124)

اور علامہ اسماعیل حقی متوفی 1137ھ روح البیان میں لکھتے ہیں:

وحق المسلم ان یمسك لسانه عما یخل بشرف نسب نبینا علیه السلام و یصونه عما یتبادر منه النقصان خصوصا الی وهم العوام۔

یعنی مسلمان کا حق یہ ہے کہ وہ نبی کریم ﷺ کے نسب مبارک کے بارے میں ایسی بات کہنے سے اپنی زبان روکے رکھے۔ جس سے آپ کے نسب کی فضیلت میں کمی آئے اور جس سے آپ کے مقام و مرتبہ میں نقصان لازم ہو یا گستاخی کا کوئی پہلو نکلے خصوصاً وہ بات جس سے عوام وہم میں مبتلا ہوں۔

(روح البیان جلد 6 صفحہ 313)

اور یہ بات ہر ذی شعور بخوبی جانتا ہے کہ نبی کریم ﷺ کے نسب مبارک کے متعلق ایسی بات کہنا جس سے آپ کے نسب مبارک کی فضیلت میں کمی آتی ہے اور اس بات سے عوام وہم میں مبتلا ہوتے ہوں جائز نہیں۔ اس لئے لازم ہے کہ ہر مسلمان آپ کے نسب مبارک میں ایسی بات لکھنے سے باز رہے۔

نیز علامہ اسماعیل حقی حضرت عبدالمطلب کے متعلق لکھتے ہیں:

والاشهر انه كان علی ملة ابراهیم ای لم یعبد الاصنام۔

یعنی زیادہ مشہور یہ ہے کہ حضرت عبدالمطلب ملت ابراہیمی پر تھے۔ یعنی

انہوں نے بتوں کی پوجا نہیں کی۔ (جلد 6 صفحہ 314)

## ضروری وضاحت

ملا علی قاری کے متعلق صاحب روح المعانی علامہ محمود آلوسی کی جو تنقید گزری اس سے کسی کو یہ شبہ ہو سکتا ہے کہ ملا علی قاری حضور ﷺ کے والدین کو مومن نہ سمجھتے تھے۔ اس بارے میں ہم ضروری وضاحت کرنا چاہتے ہیں کہ یہ درست ہے ملا علی قاری پہلے حضور کے والدین کریمین کے متعلق یہی کہتے تھے کہ وہ مومن نہیں تھے اور انہوں نے اس پر ایک رسالہ بھی لکھا۔

## امام ابن حجر مکی کا خواب

ملا علی قاری نے جب وہ رسالہ لکھا تو ان کے استاذ امام ابن حجر مکی نے خواب میں دیکھا کہ ملا علی قاری چھت سے گرے اور ان کا پاؤں ٹوٹ گیا اور یہ کہا گیا کہ یہ رسول اللہ ﷺ کے والدین کریمین کی توہین کرنے کی سزا ہے۔ تو واقعہ ایسا ہی ہوا کہ ملا علی قاری چھت سے گرے اور ان کا پاؤں ٹوٹ گیا۔ چنانچہ علامہ عبدالعزیز پرہاروی شرح العقائد میں لکھتے ہیں۔

وعارضه (ای السیوطی) علی بن سلطان القاری برسالة فی اثبات کفر هما فرای استاذه ابن حجر مکی فی منامه ان القاری سقط من سقف فانکسرت رجله فقیل هٰذا جزاء اهانه والدی رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم فوقع کمار ای۔ (النبراس صفحه 526)

اور ملا علی قاری نے بعد میں اپنے اس قول سے توبہ کر لی۔ ملا برخوردار اس کے حاشیہ میں لکھتے ہیں: ونقلت توبة عن ذالك فی القول المستحسن (حاشیہ

نبراس صفحہ 526) لیکن ہو سکتا ہے علامہ آلوسی کو ملا علی قاری کی توبہ کا علم نہ ہوا ہو۔ لہٰذا علامہ آلوسی کے اس قول سے ملا علی قاری پر کوئی اعتراض وارد نہ ہوگا۔

## آیت نمبر 2

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

وَلَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكٍ (البقرہ آیت 221)

البتہ مسلمان غلام بہتر ہے مشرک سے۔

اور رسول اللہ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔ میں ہر زمانہ اور ہر طبقہ میں بنی آدم کے تمام طبقات کے بہتر طبقہ میں بھیجا گیا ہوں۔ یہاں تک کہ میں اس زمانہ میں ہوا جس میں پیدا ہوا۔ (بخاری شریف)

اور حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم سے مروی حدیث صحیح میں ہے۔

لم يزل على وجه الدهر في الارض سبعة مسلمين فصاعدا فلولا ذالك هلكت الارض ومن عليها (مصنف عبدالرزاق: عن معمر عن ابن جريج عن ابن السيب عن على رضى الله عنه وقد اخرجه ابن المنذر في تفسيره عن اسحاق بن ابراهيم الدبرى (مسالك الحنفا صفحه 24) واخرج الامام احمد بن حنبل في "الزهد" والامام الخلال في كتاب "كرامت الاوليا" بسند صحيح على شرط الشيخين عن ابن عباس رضى الله عنهما قاض: ماخلت الارض من بعد نوح من سبعه يدفع الله تعالىٰ بهم عن اهل الارض: و اخرج الارزقي في "تاريخ مكه" عن نهير بن محمد نحوه:

واخرج الجندی فی "فضائل مکہ" عن مجاهد: ثلہ (مسالك الحنفا صفحه 24,25) یعنی روئے زمین پر ہر زمانے میں کم از کم سات مسلمان ضرور رہے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو زمین اور اہل زمین سب ہلاک ہو جاتے اس حدیث کو امام اجل عبدالرزاق شاگرد امام ابوحنیفہ اور استاذ امام بخاری نے حضرت معمر سے وہ ابن جریج سے وہ سعید بن المسیب سے، انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا اور امام ابن منذر نے اپنی تفسیر میں اسحاق بن ابراہیم سے روایت کیا اور امام احمد بن حنبل نے اپنی کتاب ''الزھد'' میں اور امام خلال نے اپنی کتاب ''کرامات اولیا'' میں مسند صحیح حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا کہ:

نوح علیہ السلام کے بعد سے ہمیشہ زمین ایسی سات شخصیتوں سے خالی نہیں رہی۔ جن کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اہل زمین سے مصائب کو دور فرماتا ہے اور اس حدیث کو امام ابوالولید محمد بن عبدالکریم الاوزقی متوفی 223ھ نے اپنی کتاب تاریخ مکہ میں حضرت زہیر بن محمد سے اسی طرح روایت کیا اور امام جندی نے اپنی کتاب فضائل مکہ میں حضرت مجاہد سے اسی طرح روایت کیا۔ جب صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ روئے زمین پر ہر زمانہ میں کم از کم سات مسلمان اللہ تعالیٰ کے مقبول بندے ضرور رہے ہیں اور خود صحیح بخاری شریف کی حدیث سے ثابت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جن سے پیدا ہوئے وہ لوگ ہر زمانہ اور ہر طبقہ میں بہتر طبقہ سے تھے اور اللہ تعالیٰ کے فرمان سے یہ ثابت ہے کہ کافر اگرچہ کیسا ہی عزت و شرف والا ہو وہ کسی مسلمان غلام سے بھی بہتر نہیں ہو سکتا۔ تو ثابت ہوا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام آباء و امہات ہر زمانہ اور ہر طبقہ میں انہیں بندگان خدا میں سے تھے، صالح

اور اللہ تعالیٰ کے مقبول بندوں سے تھے۔ ورنہ معاذ اللہ بخاری شریف میں ارشاد محبوب خدا ﷺ، قرآن کریم میں ارشاد حق جل جلالہ کے مخالف ہوگا اور یہ ناممکن ہے۔ یہ دلیل امام الائمہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ اور امام اہل سنت سیدی و مولائی الشاہ احمد رضا خان بریلوی نے افادہ فرمائی۔

## آیت نمبر 3

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ (التوبہ آیت نمبر 28)
مشرک تو ناپاک ہی ہیں اور حدیث شریف میں ہے۔ حضور سید الانبیاء المرسلین ﷺ ارشاد فرماتے ہیں:

لم يزل الله ينقلني من الاصلاب الطيبة الطاهرة مصفى مهذبا لا ينشعب شعبتان الاكنت في خيرهما: اخرجه الامام ابونعيم في: دلائل النبوه: من طرق عن ابن عباس رضى الله عنهما و اخرج مسلم والترمذى و صححه عن واثله بن الاسقع قد مرالحديث بلفظ: صحيح مسلم وقد اخرجه الحافظ ابوالقاسم حمزه بن يوسف السهمى في: فضائل العباس من حديث واثله بلفظ: ان الله اصطفى من ولد ادم ابراهيم واتخذه خليلا واصطفى من ولد ابراهيم اسماعيل ثم اصطفى من ولد اسماعيل نزاد ثم اصطفى من ولد نزار مضراثم اصطفى من مضر كنانة ثم اصطفى من كنانه قريشا ثم اصطفى من قريش بنى هاشم ثم اصطفى من بنى هاشم بنى عبدالمطلب ثم اصطفانى من بنى عبدالمطلب

اور دہ المحب الطبری فی: ذخائر (العقبی مسالك الحنفا صفحه 21)

واخرج ابن سعد عن ابن عباس رضی الله عنهما قال قال رسول صلی الله علیه وسلم خیر العرب مضر و خیر مضر عبدمناف و خیر بنی عبدمناف بنو هاشم و خیر بنی هاشم بنو عبدالمطلب، والله ما افترق فرقتان منذ خلق الله ادم الاکنت فی خیرهما و طبقات ابن سعد واخرج الطبرانی: والبهیقی وابو نعیم: عن ابن عمر رضی الله عنهما: قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان الله خلق من العرب مضر و اختار من مضر قریشا و اختار من قریش بنی هاشم واختارنی من بنی هاشم فانا من خیار الی خیار

(مسالك الحنفا صفحه 22)

ہمیشہ اللہ تعالیٰ مجھے پاک ستھری پشتوں میں منتقل فرماتا رہا۔ صاف ستھرا مزین، جب دو شاخیں پیدا ہوئیں، میں ان میں بہتر شاخ میں تھا۔ اس حدیث کو امام ابونعیم نے ''دلائل النبوۃ'' میں کئی سندوں سے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا اور امام مسلم نے اپنے صحیح میں اور امام ترمذی نے اپنی سنن میں حضرت واثلہ بن اسقع سے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا اور امام ابوقاسم نے ''فضائل عباس'' میں حضرت واثلہ رضی اللہ عنہ سے ان الفاظ کے ساتھ روایت کی۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے اولاد آدم سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو چنا اور انہیں اپنا خلیل بنایا اور اولاد ابراہیم علیہ السلام سے حضرت اسماعیل علیہ السلام پھر اولاد اسماعیل علیہ السلام سے نزار کو، پھر بنی نزار سے مضر کو پھر بنی مضر سے کنانہ کو پھر بنی کنانہ سے قریش کو پھر قریش سے بنی ہاشم کو پھر بنی ہاشم سے بنی عبدالمطلب کو، پھر بنی عبدالمطلب سے مجھے چنا۔

اس حدیث کو امام محب الدین طبری نے ''ذخائر العقبیٰ'' میں روایت کیا ہے اور امام ابن سعد نے سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تمام عرب میں بہتر مضر ہیں اور تمام مضر میں بنو عبد مناف اور بنو عبد مناف میں بنو ہاشم اور بنو ہاشم کے بہتر بنو عبدالمطلب ہیں اور قسم بخدا جب سے اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کیا (ان کی اولاد) دو گروہوں میں بٹی، میں ان کے بہتر گروہ ہی میں تھا۔

اور امام طبری، بیہقی اور ابونعیم نے سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا اور مخلوق سے بنی آدم کو پسندیدہ بنایا اور بنی آدم سے عرب کو اور عرب سے مضر کو اور مضر سے قریش کو اور قریش سے بنی ہاشم کو اپنا پسندیدہ کیا اور بنی ہاشم سے مجھے مختار بنایا تو میں بہتر نسب سے ہوں اور بہتر اُمت کی طرف مبعوث ہوا ہوں۔

واخرج الترمذی وحسنه و البیهقی عن العباس بن عبدالمطلب رضی الله عنهم: قال قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان الله حین خلقنی جعلنی من خیر خلقه ثم حین خلق القبائل جعلنی من خیر قبیلة وحین خلق الانفس جعلنی من خیر انفسهم ثم حین خلق البیوتات جعلنی من خیر بیوتهم. فانا خیرهم بیتا و خیرهم نفسا

(مسالك الحنفا صفحه 22)

واخرج ابوعلی بن شاذان فیما اورده المحب الطبری فی: ذخائر العقبی: وهو فی مسند البزار عن ابن عباس رضی الله عنهما قال دخل ناس من قریش علی صفیة بنت

عبدالمطلب فجعلوا يتفاخرون و يذكرون الجاهلية:
فقالت صفية: منا رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم فقالوا
تنبت النخله او الشجره: في الارض اللّيا فذكرت ذالك
صفيه لرسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم فغضب وامر بلالا
فنادى في الناس فقام على المنبر فقال: ايها الناس من انا ؟
قالو انت رسول اللّٰه: قال انتسبوني: قالوا محمد بن
عبداللّٰه بن عبدالمطلب: قال فما بال اقوام ينزلون اصلى
فواللّٰه ا اني لا فضلهم اصلا وخيرهم موضعا (مسالك الحنفا
صفحه 22,23) واخرج الحاكم عن ربيعه بن الحارث، بلغ
النبى صلى اللّٰه عليه وسلم ان قومنا لوامة فقالوا انما مثل
محمد كمثل نخله تنبت في اللياء: فغضب رسول اللّٰه صلى
اللّٰه عليه وسلم وقال: ان اللّٰه خلق خلقه فجعلهم
فرققين فجعلني في خير الفرقتين ثم جعلهم بيوتا فجعلني
في خيرهم بيوتا ثم قال: انا خيركم قبيلا و خيركم بيتا
واخرج الطبراني في: الاوسط: او البيهقي في: الدلائل: عن
عائشه رضي اللّٰه عنها قالت رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه
وسلم قال: قال لى جبريل: قلبت الارض مشارقها و
مغاربها فلم اجد رجلا افضل من محمد صلى اللّٰه عليه
وسلم ولم اجد نبي اب افضل من بني هاشم مسالك الحنفا
صفحه 23 قال الحافظ ابن حجر في: اماليه: ومن
المعلوم ان الخيريه والا صطفاء و والاختيار من اللّٰه والا

**فضلية عنده لايكون مع الشرك (مسالك الحنفا صفحه 23)**

اور امام ترمذی نے بسند حسن اور امام بیہقی نے حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ سے روایت کی، بلاشبہ جب اللہ تعالیٰ نے مجھے پیدا کیا تو مجھے اپنی بہتر مخلوق میں کر دیا۔ پھر جب قبائل کو پیدا کیا تو مجھے ان میں بہتر قبیلہ میں رکھا پھر جب افراد کو پیدا کیا تو مجھے ان کے بہتر افراد میں کر دیا۔ پھر جب گھروں کو پیدا کیا تو مجھے ان کے بہتر گھروں میں رکھا۔ میں ان سب سے اپنی نسب اور ذات کے لحاظ سے بہتر ہوں اور مسند بزار میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ قریش کے کچھ لوگ حضرت صفیہ بنت عبدالمطلب کے پاس آئے اور اپنے نسب پر فخر کرنے لگے اور زمانہ جاہلیت کا تذکرہ کرنے لگے۔ حضرت صفیہ نے فرمایا ہم سے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں تو انہوں نے کہا کھجور یا (کہا) درخت ریتلی اور سخت زمین میں اگتا ہے (اس سے ان کا مقصد آپ کے نسب پر طعن کرنا تھا) یہ بات حضرت صفیہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کی تو آپ ناراض ہوئے اور حضرت بلال کو حکم فرمایا (کہ لوگوں میں منادی کر دیں) تو انہوں نے لوگوں میں منادی کی۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر تشریف لائے اور فرمایا اے لوگو میں کون ہوں؟ لوگوں نے جواب دیا آپ اللہ کے رسول ہیں۔ آپ نے فرمایا میرا نسب بتاؤ۔ لوگوں نے کہا آپ محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ تو آپ نے فرمایا ان لوگوں کا کیا حال ہوگا جو میری اصل کو نچلے درجے کا بتاتے ہیں۔ قسم بخدا میں ان سب سے اپنی اصل اور اپنے مرتبے کے لحاظ سے افضل ترین ہوں اور امام حاکم نے حضرت ربیعہ بن الحارث رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جو یہ بات پہنچی کہ کچھ لوگوں نے آپ کے نسب کے بارے میں طعنہ زنی کی اور کہا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی کہاوت تو اس کھجور جیسی ہے جو ریتلی زمین میں اگتی ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ناراض ہوئے اور

فرمایا بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کو پیدا فرمایا پھر انہیں دو گروہ کر دیا تو مجھے ان کے بہتر گروہ میں کر دیا۔ پھر ان کو کئی قبائل بنایا تو مجھے ان کے بہتر قبیلہ میں رکھا۔ پھر ان کو کئی گھروں میں تقسیم کیا تو مجھے ان کے بہتر گھر میں رکھا تو میں تم سب سے قبیلہ اور اپنے گھر کے لحاظ سے بہتر ہوں۔ ان دونوں حدیثوں سے ثابت ہوا کہ نبی کریم ﷺ کے نسب مبارک پر طعنہ زنی کرنا اور آپ کے آباء میں سے کسی کو فاسق فاجر سمجھنا حضور ﷺ کی ناراضگی کا باعث ہے۔ لہٰذا ہر مسلمان کو لازم ہے کہ حضور ﷺ کے نسب مبارک میں طعن نہ کرے اور آپ کے تمام آباء و امہات کو مومن، موحد، محبوبان خدا مانے امام طبرانی نے ''اوسط'' میں اور امام بیہقی نے دلائل النبوۃ میں ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھے جبریل علیہ السلام نے کہا میں نے زمین کے مشرق و مغرب کو پلٹ کر دیکھا تو میں نے محمد ﷺ سے افضل کوئی شخص نہیں پایا اور بنی ہاشم سے افضل کوئی قبیلہ نہیں پایا۔ امام ابن حجر نے ''امالی'' میں فرمایا کہ مشرک اللہ کے ہاں مصطفیٰ، مختار (پسندیدہ) افضل اور بہتر ہو ہی نہیں سکتا۔

ان تمام احادیث صحیحہ سے ثابت ہوا کہ آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ تک آپ کے تمام آباء و امہات اپنے زمانہ میں سب لوگوں میں بہتر اور افضل تھے۔ ان کے زمانہ میں ان سے بہتر کوئی اور نہ تھا اور آپ کے تمام آباء کرام طاہرین و امہات طاہرات، سب اہل ایمان و اہل توحید تھے۔

یہ دلیل امام اجل فخر المتکلمین علامہ الوریٰ، امام اہل سنت، مجدد الدین و الملت امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے افادہ فرمائی اور امام الائمہ جلال الملۃ والدین السیوطی نے ان کی کتاب ''اسرار التنزیل'' سے نقل کرنے کے بعد اس کی توضیح و تائید فرمائی اور امام اہل سنت الشاہ احمد رضا بریلوی اس دلیل کو اپنی کتاب شمول

الاسلام لاصول الرسول الکرام میں نقل فرمانے کے بعد لکھتے ہیں کہ علامہ محقق سنوسی و علامہ تلسمانی شارح شفا و امام ابن حجر مکی اور علامہ محمد زرقانی شارح مواہب و غیرھم اکابرین نے اس کی تائید و تصویب کی۔ باخدا دیوانہ باش با محمد ہوشیار

## حضرت نوح علیہ السلام سے پہلے تمام لوگ دین اسلام پر تھے

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

كَانَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً (البقرہ آیت: 218)

لوگ ایک دین پر تھے۔

اس آیت کی تفسیر میں امام ابن جریر، ابن منذر، ابن ابی حاتم، اپنی تفاسیر میں اور امام بزار اپنی مسند میں اور امام حاکم ''مستدرک'' میں سند صحیح سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ آپ نے فرمایا:

كان بين آدم و نوح عشره قرون كلهم على شريعه من الحق فاختلفوا فبعث الله النبيّن

(مسالك الحنفاء صفحه 26 مستدرك، جامع البيان)

آدم و نوح علیہما السلام کے درمیان دس طبقے ہوئے۔ سب اللہ کی طرف سے ایک دین پر تھے پھر ان میں اختلاف ہوا تو اللہ تعالیٰ نے نبیوں کو مبعوث فرمایا۔ اور امام ابویعلی، امام طبرانی، امام ابن ابی حاتم، سند صحیح سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے اسی آیت کے تحت روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: على الاسلام كلهم (مسند ابویعلی و مسالک الحنفا صفحہ 27) نوح علیہ السلام سے پہلے سب لوگ دین اسلام پر تھے۔

اور امام ابن سعد، طبقات میں ایک اور سند سے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی

ہیں کہ آدم ونوح علیہما السلام کے درمیان تمام لوگ دین اسلام پر تھے۔ (طبقات ابن سعد)

اور بطریق سفیان بن سعید ثوری، وہ اپنے باپ سے، وہ حضرت عکرمہ سے راوی ہیں کہ آدم ونوح علیہما السلام کے درمیان لوگوں کے دس طبقے تھے۔ جو سب کے سب دین اسلام پر تھے۔ (طبقات ابن سعد)

اور امام ابن ابی حاتم آیت مذکورہ کی تفسیر میں حضرت قتادہ سے راوی ہیں کہ آدم ونوح علیہما السلام کے مابین لوگوں کے دس طبقے تھے جو سب ہدایت اور اللہ کی طرف سے ایک شریعت پر تھے۔ پھر ان میں اختلاف ہوا تو اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو مبعوث فرمایا اور حضرت نوح علیہ السلام وہ پہلے شخص ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اہل زمین کی طرف رسول بنا کر بھیجا۔ (مسالک الحنفا صفحہ 26)

## نبی کریم ﷺ کا نسب مبارک

اب ہم حضور اکرم ﷺ کے نسب مبارک کی مکمل تفصیل پوری وضاحت سے بیان کرتے ہیں۔ آپ کا نسب مبارک یوں ہے۔

سیدنا محمد ﷺ بن عبداللہ۔ آپ کے والد کا اسم گرامی عبداللہ ہے اور حضرت عبداللہ مومن، موحد، صالح ومتقی پرہیز گار تھے۔ آپ کا مومن وموحد اور دین ابراہیمی پر ہونا احادیث سے ثابت ہے جیسا کہ ہم نے پہلے براہین قاطعہ و دلائل ساطعہ سے واضح کر دیا ہے۔

اب یہاں صرف اتنا عرض کرتا ہوں کہ احادیث صحیح سے ثابت ہے کہ اہل کتاب اور کاہنوں نے نبی کریم ﷺ کی ولادت باسعادت اور آپ کی نبوت کی خبر دی اور یہ بات عرب میں پھیلی اور اس بات کا علم حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ وسیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کو ہوا تو حضرت عبداللہ وسیدہ آمنہ رضی اللہ عنہما اس کی تصدیق کی اور لوگوں کو

اس کی خوش خبری سنائی اور خود لوگوں کو بتایا کرتے کہ ہمارے صاحبزادے اللہ کی طرف سے رسول مبعوث ہوں گے اور وہ لوگوں کو اللہ کی توحید کی دعوت دیں گے اور بتوں کو توڑیں گے اور اس کی خود تصدیق بھی فرمائی اور ان سے کفر و شرک کبھی نہیں ہوا، تو کیا ابھی وہ مومن اور مسلمان نہ تھے۔؟ اور ایمان و اسلام کسی اور چیز کا نام ہے؟ کذا قال الامام السیوطی فی کتابہ (التعظیم والمنہ صفحہ 44)

نبی کریم رؤف الرحیم ﷺ کے والد حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ ایک ماہ مدینہ طیبہ میں مرض کی حالت میں رہے اور ایک ماہ بعد وہاں آتے ہوئے راستہ میں آپ کا انتقال ہوا، اس وقت آپ کی عمر پچیس سال تھی اور ابھی نبی کریم ﷺ کی ولادت باسعادت نہیں ہوئی تھی۔ (التعظیم والمنہ صفحہ 45)

حضرت عبداللہ کے والد کا اسم گرامی بقول امام ابن قتیبہ عامر اور بقول امام ابن اسحاق شیبہ ہے اور یہی صحیح ہے۔ آپ کا لقب عبدالمطلب ہے۔ آپ نے ایک سو چالیس سال عمر پائی۔ (الروض الانف جلد 1 صفحہ 5)

حضرت عبدالمطلب کی پانچ بیویاں تھیں۔ فاطمہ، بالہ، نتیلہ، ممنعتہ، لبنا، آپ کی کنیت ابوالحارث ہے کیونکہ آپ کے سب سے بڑے بیٹے کا نام حارث ہے۔

حضرت عبدالمطلب کے دس بیٹے اور چھ بیٹیاں تھیں۔ ان کے نام درج ذیل ہیں:

(1) حارث (2) زبیر (3) حمزہ (4) ضرار (5) ابوطالب، ان کا نام عبدمناف ہے (6) ابولہب، ان کا نام عبدالعزی (7) مقوم، ان کا نام عبدالکعبہ ہے اور بقول بعض مقوم اور عبدالکعبہ دو ہیں۔ یعنی مقوم کا نام عبدالکعبہ نہیں بلکہ عبدالکعبہ ان کے بھائی ہیں۔ (8) حجل، ان کا نام مغیرہ ہے (9) غیداق، ان کا نام نوفل ہے (10) حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ

(ابن کثیر جلد 1 صفحہ 184)

اور آپ کی بیٹیوں کے نام یہ ہیں:

(1) اروی (2) برۃ (3) امیمہ (4) صفیہ (5) عاتکہ (6) اُمِ حکیم (بیضاء)

حضرت صفیہ، حضرت حمزہ۔ مقوم، حجل کی والدہ کا نام ہالہ بنت وہیب، یا وہب بن عبد مناف بن زہرہ ہے اور وہ (ہالہ) نبی کریم ﷺ کی خالہ ہے (الاصابہ جلد 4 صفحہ 348 واسد الغابہ ج۔ 7 صفحہ 172) اور عباس، ضرار کی والدہ کا نام نتیلہ بنت جناب یا خباب بن کلیب یا کلب بن مالک بن عمرو بن عامر بن زید مناۃ بن عامر بن ضحیان، بن سعد بن خزرج بن تیم اللہ بن نمر بن قاسط (اسد الغابہ جلد 3 صفحہ 166 والاصابہ صفحہ 271 ج 2)

تاریخ الخمیس میں ہے کہ عبدالمطلب کے تیرہ بیٹے تھے۔ ان میں سے ایک کا نام قثم ہے ان میں حضرت عبداللہ اپنے سگے بھائی و بہنوں میں سب سے چھوٹے ہیں اور حضرت عباس و حضرت حمزہ حضرت عبداللہ سے چھوٹے ہیں اور نوفل (غیداق) کی والدہ کا نام ممتعۃ بنت عمرو بن مالک الخزاعیہ ہے اور ابولہب کی والدہ کا نام لبنا بنت ہاجر بن عبد مناف بن ضاطر بن حبشیہ بن سلول بن کعب الخزاعی اور حضرت عبداللہ، ابوطالب، زبیر، عبدالکعبہ، بیضاء، (ام حکیم) امیمہ، برہ، عاتکہ کی والدہ کا نام فاطمہ بنت عمرو بن مخزوم اور فاطمہ کی والدہ کا نام مخرہ بنت عبد بن عمران بن مخزوم بن یقظہ بن مرہ بن کعب، صخرہ کی والدہ کا نام تعمر بنت عبد بن قصی بن کلاب۔ عبدالکعبہ، ضرار، قثم بچپن میں فوت ہو گئے تھے اور باقی سب بعثت نبوی سے قبل فوت ہو گئے لیکن ابوطالب، ابولہب اور حضرت عباس و حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ صفیہ واروی و عاتکہ نے زمانہ اسلام پایا۔ ان میں بالاجماع علماء حضرت عباس و حمزہ رضی اللہ عنہم حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا مسلمان ہوئے اور اروی و عاتکہ کے

متعلق اختلاف ہے۔ امام محمد بن سعد اور امام ابو جعفر عقیلی کے بقول وہ بھی مسلمان ہوگئیں۔ اور بقول محمد بن سعد ان دونوں نے مدینہ طیبہ کی طرف ہجرت کی اور امام ابو جعفر عقیلی نے ان دونوں کو صحابیات میں شمار کیا اور محمد بن سعد اور ابو جعفر عقیلی کے علاوہ نے ان دونوں کو صحابیات میں شمار کیا اور محمد بن سعد اور ابو جعفر عقیلی کے علاوہ دیگر ائمہ کے نزدیک اروی اور عاتکہ مسلمان نہ ہوئیں۔ نبی کریم ﷺ کے چچا زاد بھائی پچیس ہوئے، ان میں سے طالب بن ابی طالب اور عتیبہ بن ابی لہب اسلام نہ لائے اور باقی سب نے اسلام قبول کرلیا۔

ان کی تفصیل یہ ہے:

☆ ابوطالب کے چار بیٹے تھے: طالب، عقیل رضی اللہ عنہ، جعفر رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ۔

☆ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے دس بیٹے ہوئے: الفضل، عبداللہ، عبید اللہ، قثم، عبدالرحمٰن، معبد، کثیر، حارث، عون، تمام۔

☆ حارث کے پانچ بیٹے تھے: ابوسفیان، نوفل، ربیعہ، مغیرہ، عبد شمس۔

☆ زبیر کا ایک بیٹا ہوا: عبداللہ۔

☆ ابولہب کے تین بیٹے ہوئے: عتبہ، عتیبہ، معتب۔

☆ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے دو بیٹے ہوئے: عمارہ: یعلی۔

نبی کریم ﷺ کی چچا زاد بہنیں دس تھیں: ابوطالب کی دو بیٹیاں، امام ہانی، حمنہ۔ حضرت عباس کی تین اُم حبیب، صفیہ، امینہ، حارث کی ایک، اروی۔ زبیر کی دو، ضباعہ، اُمِ حکیم۔ ابولہب کی ایک، درہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی ایک بیٹی امامہ تھی۔

نبی کریم ﷺ کی پھوپھیوں کی تمام اولاد گیارہ لڑکے اور تین لڑکیاں ہوئیں۔ عامر بن بیضا، یہ کریز بن ربیعہ سے تھے۔ عبداللہ وزہیر ابنا عاتکہ یہ ابوامیہ

مخزومی سے ہوئے اور ابوسلمہ بن برہ، عبدالاسد مخزومی سے اور عبداللہ، عبید اللہ، ابواحمد، بنوامیمہ، جحش سے ہوئے۔ طلیب بن اروی عمیر بن وہب سے ہوئے اور زبیر، سائب، عبداللہ بنو صفیہ، عوام سے ہوئے۔ ان میں سے عبداللہ بن جحش کے سوا سب نے اسلام قبول کیا اور اسلام پر ثابت قدم رہے اور لڑکیاں زینب، اُمِ حبیبہ، حمنہ۔ (تاریخ الخمیس صفحہ 159 وصفحہ 160)

انسان العیون میں ہے کہ حضرت عبدالمطلب نہایت حلیم الطبع، بڑے دانا اور قریش کے ملجا وماویٰ تھے اور بہت سخی تھے۔ زیادہ سخاوت کی بنا پر آپ کو فیاض کہا جاتا تھا۔ مستجاب الدعوات تھے اور اپنی اولاد کو گناہوں سے روکتے اور مکارم اخلاق (نیکیوں) کا حکم دیتے اور ظلم و بغاوت سے منع کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ کوئی ظالم اپنے ظلم کی سزا لئے بغیر دنیا سے ہرگز نہیں جائے گا۔ تو ایک بار آپ سے کہا گیا کہ شام کا رہنے والا ایک شخص بڑا ظالم تھا مگر اس کو دنیا میں اس کے ظلم کی سزا نہیں ملی۔ تو کچھ دیر آپ نے سوچا اور اس کے بعد فرمایا! بخدا اس جہان کے بعد ایک اور جہان ہے۔ اس میں نیکوں کو ثواب اور بروں کو سزا دی جائے گی۔ وہ موحد تھے اور آپ شراب، زنا، محرمہ عورتوں سے نکاح کرنا حرام سمجھتے تھے اور چور کا ہاتھ کاٹتے تھے۔ ایفائے عہد (نذر، منت پوری کرنے) کو واجب جانتے تھے اور بغیر کپڑوں کے طواف کعبہ سے منع کرتے اور بچیوں کو زندہ درگور کرنے سے روکتے تھے اور اسلام نے بھی ان باتوں کو برقرار رکھا۔ چنانچہ امام علی بن برہان الدین حلبی شافعی لکھتے ہیں۔

کان مستجاب الدعوات و یقال له الفیاض لجوده (الی ان قال) وکان من حلماء قریش و حکمائها (وملجاء هم فی الامور فکان شریف قریش و سیدها کما لا وفعالا من غیر

مدافع) (الی ان قال) یامر اولاده بترك الظلم و البغی و یحثهم علی مکارم الاخلاق و ینهاهم عن دنیئات الامور وکان یقول لن یخرج من الدنیا ظلوم حتی ینتقم منه و تصیبه عقوبة الی ان هلك رجل ظلوم من اهل الشام لم تصبه عقوبه: فقیل لعبد المطلب فی ذلك ففکر و قال والله ان وراء هذه الدار دارًا یجزی فیها المحسن باحسانه و یعاقب المسیء باء ساء ہ ای فالظلوم شانه فی الدنیا ذلك حتی اذ خرج من الدنیا ولم تصبه العقوبة فهی معدہ فی الاخرہ (الی ان قال) ووحد الله سبحانه و تعالٰی و تو ثرعنه سنن جاء القرآن باکثر ها و جاء ت السنة بها منها الوفاء بالنذر والمنع من نکاح المحارم وقطع ید السارق والنهی عن قتل المؤدة وتحریم الخمر والزنا وان لا یطوف بالبیت عریان۔ (انسان العیون جلد 1 صفحه 4)

حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت ہی محبت فرماتے تھے حتیٰ کہ حضور کے بغیر کھانا بھی نہ کھاتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ میرا بیٹا اس اُمت کا نبی ہے۔ اسی لئے حضرت عبدالمطلب نے اپنی وفات سے قبل ابوطالب کو وصیت فرمائی کہ میرے اس بیٹے کی حفاظت کرنا۔ جب حضرت عبدالمطلب کی وفات ہوئی تو اس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر شریف آٹھ برس تھی۔ حضرت عبدالمطلب کے بعد ابوطالب نے آپ کی کفالت کی۔ (السیرۃ النبویہ لابن کثیر جلد 1 صفحہ 240 وصفحہ 241)

امام جلال الملت والدین السیوطی رحمۃ اللہ علیہ، امام المتکلمین قامع البدعت ناصر الدین، امام اہل سنت فخر الدین رازی سے ناقل ہیں کہ حضرت عبدالمطلب رحمۃ اللہ علیہ

ملت ابراہیمی پر تھے اور خود امام سیوطی نے اس قول کی تائید و تصویب فرمائی۔
(مسالک الحنفا صفحہ 39)

پھر امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ امام مسعودی کی کتب کے حوالے سے لکھتے ہیں۔

مات مسلما لما رای من الدلائل علی نبوه محمد ﷺ انه لا یبعث الابالتوحید (مسالك الحنفا صفحه 40)

یعنی حضرت عبدالمطلب کی وفات بحالت اسلام ہوئی کیونکہ وہ نبی کریم ﷺ کی نبوت اور آپ کے داعی توحید ہونے کے دلائل دیکھ چکے تھے۔

امام ابن سعد اپنی کتاب ''الطبقات'' میں سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ زمانہ جاہلیت میں مرد کی دیت دس اونٹ تھی تو حضرت عبدالمطلب نے سب سے پہلے، مرد کی دیت سو اونٹ مقرر کی اور رسول اللہ ﷺ نے اسی کو برقرار رکھا۔
(طبقات ابن سعد)

امام المحدثین ابوداؤد اور امام نسائی حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ حضور پر نور سید الانبیاء و المرسلین ﷺ نے حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کی اولاد میں سے ایک پاک خاتون (فاطمہ) رضی اللہ عنہا کو آتے دیکھا۔ جب وہ آپ کے پاس آئیں تو فرمایا: اپنے گھر سے باہر آپ کہاں گئی تھیں؟ اس خاتون نے عرض کی، یہ جو ایک موت ہو گئی تھی، میں ان کے یہاں تعزیت و دعائے رحمت کرنے گئی تھی۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: شاید تو ان کے ساتھ قبرستان تک گئی۔ عرض کی، اللہ کی پناہ کہ میں وہاں تک جاتی۔ حالانکہ حضور سے اس بارے میں جو ارشاد ہوا وہ سن چکی تھیں۔ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: لو بلغتها مارايت الجنه حتى يراها جد ابيك (سنن ابی داؤد، سنن نسائی) اگر تو وہاں

